ہوئی اور اُنکی دعاء سے آپکا ذہن ایسا کھل گیا کہ تھوڑے دنون مین علوم نقلی و عقلی کو تحصیل کر کے فراغت پائی جن لوگون نے آپ کا وعظ سُنا ہی آجتک اُسکا مذاق اُنکو نہین بھولا اور کہتے ہین کہ وعظ کا باب گویا آپ پر بند ہوگیا۔ آپ عربی۔ فارسی۔ پشتو۔ پنجابی مین لیتے جس ملک وزبان کا طالب علم یا سامع وعظ ہوتا تعلیم دیتے اور وعظ کرتے تھے۔ گو آپ آنکھون کی ظاہری بینائی سے معذور تھے مگر باطنی روشنائی سے آپ کو ظاہری بینائی کی کچھ حاجت نہ تھی وفات آپکی ۱۲۷۵ھ مین ہوئی۔ اور اس کثرت و ہجوم سے لوگ آپ کے جنازہ پر حاضر ہوئے کہ شہر کے لوگ تعجب کرتے تھے کہ اسقدر بیشمار خلقت کہان سے آگئی۔ کہتے ہین کہ جب آپ کا جنازہ لیے جاتے تھے تو ایک مسلمان ڈپٹی انسپکٹر پولیس جو بغرض انتظام ہمراہ تھا اتفاقاً اُس ہجوم مین گر پڑا اور اُسپر سے صدہا آدمی گذر گئے مگر وہ جب زمین پر سے اُٹھا تو اُسکو آپ کی کرامات کی وجہ سے اتنا آسیب تک نہ پہونچا تھا کہ کہین پارچون کو مٹی تک بھی لگی ہوتی۔

شیخ رضا بن محمد بن مصطفےٰ رفیقی۔ ابو حمزہ کنیت تھی ۱۲۰۵ھ مین پیدا ہوئے اپنے زمانہ کے فقیہ۔ محدث مفسر۔ فاضل معتقد بن صالح۔ امین۔ صوفی۔ کثیر العبادۃ۔ جامع بین الشریعہ والطریقہ اور صاحب کرامات و مکاشفات تھے۔ اپنے باپ اور دونون چچا اور نانا شیخ نعمت اللہ بن اشرف ٹوبگروی کی صحبت حاصل کی اور اُنسے فقہ و حدیث و تفسیر و کلام کو پڑھا اور ہر ایک علم مین کامل مکمل ہوئے۔ کئی سال تک حدیث و فقہ اور اصول کا درس دیا۔ تصوف و سلوک کو اپنے باپ سے اخذ کیا۔ ہر ایک شخص کو خواہ بڑا ہوتا یا چھوٹا۔ غنی ہوتا یا فقیر۔ پہلے سلام کرتے تھے۔ بڑے حلیم۔ رحیم۔ متواضع تھے۔ وفات آپ کی ماہ شعبان ۱۲۷۶ ہجری مین ہوئی۔ قامع الشرک والبدعات آپ کی تاریخ وفات ہی۔

شاہ احمد سعید بن شاہ ابو سعید۔ فقیہ۔ محدث۔ مفسر۔ جامع علوم شریعت و طریقت تھے قرآن شریف کو اپنے والد ماجد سے حفظ کیا اور علوم عقلیہ و نقلیہ مولوی فضل امام و مفتی شرف الدین اور علم حدیث و تفسیر مولوی رشید الدین وغیرہ تلامیذ شاہ عبد العزیز سے حاصل کیے اور علوم و فیوض معنوی حضرت شاہ غلام علی سے حاصل کر کے خرقہ خلافت کا پایا۔ شاہ غلام علی فرمایا کرتے تھے کہ شاہ ابو سعید و شاہ احمد سعید و شاہ رؤف و مولوی بشارت اللہ اس زمانہ مین ستون دین محمدی ہین

آپ بعد وفات اپنے والد ماجد شاہ ابو سعید کے چند سال دہلی مین رہ کر تدریس و ہدایت خلق مین مصروف رہے ۱۲۷۳ہجری مین جب دہلی مین غدر ہوا تو آپ مع عیال و اطفال کے وطن چھوڑ کر بیت اللہ کو تشریف لے گئے اور وہان ۱۲۷۷ھ مین وفات پائی۔

مولانا فضل حق بن فضل امام عمری خیرآبادی - بڑے عالم فاضل - فقیہ - محدث خصوصاً علم و ادب و لغت و حکمت و فلسفہ مین گویا امام و شیخ رئیس تھے ۱۲۱۲ہجری مین پیدا ہوئے آپ کا نسب حضرت عمر بن الخطاب پر منتہی ہوتا ہے - علوم معقول و منقول اپنے والد ماجد سے حاصل کیے اور حدیث کو شاہ عبد القادر سے سُنا - قرآن شریف کو چار ماہ مین حفظ کیا - تیرہ سال کی عمر مین تمام علوم کی تحصیل سے فراغت پائی - دور دور سے لوگ آپ کے درس مین آتے تھے چنانچہ آپ سے ایک جماعت کثیرہ نے علم اخذ کیا معقولات مین تصنیفات معتبرہ کین اور دہلی وغیرہ مین مناصب جلیلہ پر مقرر رہے - عربی و فارسی مین نظم رائق اور نثر فائق کہتے تھے - چار ہزار اشعار آپ کے شمار کیے گئے ہین اور اکثر قصائد آپ کے مدح آنحضرت اور ہجو کفار مین ہین آپ کے اور اُستاذی مفتی محمد صدر الدین خان صدر الصدور دہلوی کے درمیان بڑی دوستی تھی - آپ کی تصنیفات سے رسالہ الجنس الغالی فی شرح جوہر العالی - حاشیہ شرح سلم قاضی مبارک - حاشیہ افق المبین اور حاشیہ تلخیص الشفا اور ہدیہ سعیدیہ حکمت طبعیہ اور رسالہ تحقیق العلوم والمعلوم اور رسالہ روض المجود فی تحقیق حقیقۃ الوجود - رسالہ تحقیق الاجسام رسالہ تحقیق الکلی الطبعی رسالۃ التشکیک - رسالہ اطاہیات تاریخ فتنہ ہندوستان وغیرہ ہین - وفات آپ کی جزیرہ رنگون مین بحالت قید سرکار انگریزی ۱۲ - ماہ صفر ۱۲۷۸ہجری مین واقع ہوئی -

مولوی غلام حسین بن مولوی حسین علی بن شیخ علامہ عبد الباسط قنوجی - فقیہ فاضل محدث کامل - مفسر اکمل جامع علوم و فنون تھے - ۱۲۱۰ہجری مین پیدا ہوئے - آپ کا تاریخی نام غلام علیم ہے - علوم نقلیہ و عقلیہ شیخ عالم محمد سعادت خان فرخ آبادی مشہور متوکل سے پڑھے اور ۱۲۳۶ھ مین علم حدیث و تفسیر کو علامہ محمد ولی اللہ مفتی فرخ آبادی سے اخذ کیا اور براہ بردوہ حرمین شریفین کو تشریف لیگئے اور ۱۲۵۵ہجری مین حج کر کے شیخ عبد اللہ سراج

اور شیخ شمس الدین شطا اور سید عمر آفندی وغیرہ کی صحبت کی پھر مدینہ منورہ کو تشریف لیگئے اور وہان شیخ محمد عابد سندھی سے صحاح ستہ اور سنن مشہورہ کی سند حاصل کی اور حضرت عثمان کے قرآن کی زیارت کی اور کتب تصوف مین مشغول ہوے جب واپس آئے تو بڑودہ مین سکونت اختیار کی اور اخیر عمر مین پھر حرمین شریفین کو نہضت فرما ہوے اور جب حج کرکے بمبئی مین واپس آئے تو وہان بیمار ہوکر حدود ۱۲۸۰ھ مین وفات پائی - آپنے اپنے دادا کی کتاب منازل الاثنا عشریہ کا حاشیہ تصنیف کیا جسکی تکمیل مین آپنے بڑی محنت برداشت کی -

مولوی تراب علی لکھنوی - ابو البرکات کنیت - رکن الدین لقب تھا - یگانۂ روزگار فاضل نامدار - جامع معقول ومنقول حاوی فروع واصول تھے - حاشیہ جلالین فی شرح تفسیر جلالین آپ کی اشہر تصنیفات سے ہے - وفات آپ کی ۱۲۸۱ھ مین واقع ہوئی - زینت شبستان تاریخ وفات ہے -

مفتی محمد صدر الدین خان صدر الصدور دہلوی - تمام علوم صرف نحو منطق - حکمت ریاضیات - معانی - بیان - ادب - انشا - فقہ - حدیث - تفسیر وغیرہ مین ید طولی رکھتے تھے اور درس دیتے تھے - آبا و اجداد آپ کے کاشمیر کے اہل بیت علم وصلاح سے تھے مگر آپ کی ولادت دہلی مین ہوئی - علوم نقلیہ فقہ و حدیث وغیرہ شاہ عبد العزیز محدث دہلوی اور اُنکے بھائیون سے حاصل کیے اور اُنکی سندین لین اور فنون عقلیہ کو مولوی فضل امام خیر آبادی والد مولوی فضل حق سے اخذ کیا اور شیخ محمد اسحاق دہلوی نے بھی آپ کو حدیث کی اجازت لکھدی آپ بڑے صاحب وجاہت و ریاست اور اپنے زمانہ مین یگانۂ روزگار اور نادرہ عصر تھے ریاست درس و تدریس خصوصًا افتاے ممالک محروسہ مغربیہ بلکہ شرقیہ وشمالیہ دہلی اور انتہائی مدارس وصدارت حکومت دیوانی کی آپ پر منتہی ہوئی - بجز شاہ دہلی کے تمام اعیان و اکابر اور علما و فضلا خاص دہلی اور اُسکے نواح کے آپکے مکان پر حاضر ہوتے تھے طلبا تو واسطے تحصیل علم اور اہل دنیا واسطے مشورت معاملات اور منشی لوگ بغرض اصلاح انشا اور شعرا واسطے مشاعرہ کے آتے تھے - اس اخیر وقت مین ایسا فاضل باین جمعیت اور قوت حافظہ وحسن تحریر و متانت تقریر اور فصاحت بیان اور بلاغت معانی کے صاحب مروت واخلاق اور احسان دیکھا نہین گیا - طلبا مدرسۂ دار البقا جو جامع مسجد کے

پہنچے تھا اکثر طعام ولباس اور بعضے ماہوار حباب سے پاتے اور آپ سے اور دیگر علماء سے تحصیل علم کرتے تھے سنہ ۱۲۷۳ھ مین دہلی کے غدر مین آپ کو سخت زخم چشم پہونچا کہ تعلق روزگار بھی ہاتھ سے گیا اور تمام جائداد و املاک بھی جو تیس سال کی ملازمت مین پیدا کی ہوئی تھی سرکار مین ضبط ہوگئی بلکہ جہاد کے فتوی کے اشتباہ مین چند ماہ تک نظربند رہے چونکہ اصل مین بے قصور تھے آخرکو رہائی پاکر لاہور مین تشریف لائے اور واسطے اپنے کتب خانہ مالیتی تین لاکھ روپیہ کے جو دہلی کی لوٹ مین نیلام ہوگیا تھا۔ حضور لارڈ جان لارنس صاحب کے پاس جو اُسوقت پنجاب کے چیف کمشنر تھے اور مولانا ممدوح کے دہلی مین بڑے مہربان رہ چکے تھے مطالبہ کیا لیکن چونکہ جائداد منقولہ کے نیلام کا واپس ہونا متعذر تھا اسیلیے اپنے مطلب مین کامیاب نہوے لیکن اتنا ہوگیا کہ جائداد غیر منقولہ جو سرکار مین ضبط ہوگئی تھی واگذار ہوگئی اور مولانا موصوف دہلی مین واپس تشریف لیجاکر چندے بستی حضرت نظام الدین اولیا اور پھر اپنی حویلی خاص واقع دہلی مین خانہ نشین ہوے اور اپنی حیات کے باقی ایام کو وظائف وعبادات اور تدریس علوم دینیہ مین بسر کیا۔ مؤلف حدائق ہذا بھی سنہ ۱۲۷۶ھ مین جب مولانا موصوف بستی حضرت نظام الدین اولیا مین اقامت گزین تھے اُنکی خدمت مین حاضر ہوا اور تیرہ ماہ تک اُنکی خدمت مین مشرف رہکر علوم نقلی وعقلی کا استفادہ کرتا رہا اُسوقت مین مولانا موصوف باوجودیکہ بہتر سال کے تھے مگر ذوق شعر وسخن مین جوانان عاشق مزاج سے زیادہ مذاق رکھتے تھے۔ عربی۔ فارسی۔ اُردو نہایت عمدہ شعر کہتے تھے آزردہ تخلص تھا اور بمقتضاے اُسکے ہمیشہ فرط عشق اور دلولۂ محبت سے آزردہ خاطر افسردہ طبع دیدہ گریان سینہ بریان رہتے تھے اور اشعار کے پڑھنے مین نہایت دلگداز آواز اور لحن حزین اور صورت دردانگیز رکھتے تھے جسنے آپکی زبان سے سخن موزون سنا ہی وہی اس کیفیت کو جانتا ہی کہ کیا انشاء شعر تھا یا ایجاد سحر۔ غالب وحسرتی اور مومن وغیرہ شعراے دہلی نے آپکی مدح وتعریف مین بڑے بڑے قصائد واشعار تصنیف کیے ہین اور فضلاے زمانہ نے آپکے تلمذ وشاگردی کو باعث تفاخر تصور کیا ہی بہت لوگ بلاد وامصار دور دراز سے علوم متداولہ اور فنون مروجہ حاصل کرکے آپکی خدمت مین آتے

اور ایک دو سبق یا کوئی مختصر کتاب پڑھ کر فراغت حاصل کرتے اور محصلین اہل فضیلت مین شمار
کیے جاتے تھے تصنیفات آپ نے بہت ہی تھوڑی کی اور اکثر عمر اپنی تدریس و افتا مین بسر
کی۔ رسالہ منتہی المقال فی شرح حدیث لا تشد الرحال اور در المنضود فی حکم امراۃ المفقود اور
اجوبۂ کثیرہ استفتاءات آپکے یادگار ہین۔ اخیر عمر مین ایک دو سال مرض فالج مین مبتلا رہکر [illegible]
سال کی عمر مین یوم پنجشنبہ ۲۴۔ ربیع الاول ۱۲۸۵ھ ہجری مین فوت ہوے۔ مولوی ظہور علی
مخاطب بہ شمس الشعرا نے آپ کی تاریخ وفات حسب ذیل لکھی ہے۔ چو مولانائے صدر الدین
کہ در عصر + امام اعظم آخر زمان بود + زہی صدر الصدور نیک محضر + بعدل و داد چون
نوشیروان بود + بروز پنجشنبہ کرد رحلت + کہ این عالم نہ جائے جاودان بود + ربیع الاول
و بست و چہارم + وداع او سوئے دار الجنان بود + ظہور افسوس آن استاد ذی قدر
پدر وارم ہمیشہ مہربان بود + چراغش ہست تاریخ ولادت + کنون گفتم چراغ دو جہان
بود + آپ نے رسالہ منتہی المقال مین ابن تیمیہ و ابن حزم پر جنہون نے بسبب زعم خود کے
حدیث لا تشد الرحال کے قبور انبیا و اولیا کی زیارت کے لیے سفر کو حرام لکھا ہے جو تقلید
ایک جماعت فقہائے و محدثین شافعیہ مثل ابن حجر مکی و تقی سبکی اور قسطلانی وغیرہ کے
بڑی تشنیع کی ہے اور انکے عقائد کی مذمت مین بعض تواریخ معتبرہ مثل بکری و نویری سے عمدہ
عمدہ اقوال نقل کیے ہین اور رسالہ مذکور کے دیباچہ مین اسکی تالیف کے سبب مین منجملہ
دیگر مطالب کے لکھا ہے ومنہم من تمسک بروایۃ فقہیۃ نادرۃ مخدرۃ زعما منہم ان اکل جیفۃ
لذیذۃ کل بضاعتہم الطعن فی الائمۃ المجتہدین وجل صناعتہم القدح فی الاولیاء المقربین [illegible]
والمحلی ماخذہم واساسہم وابن تیمیۃ وابن حزم رئیسہم ورأسہم لا یہتدون الی طریق الحق بل یترددون
فی تیہہ بلا ہاد ولا دلیل وہم ضلوا کثیرا وضلوا عن سواء السبیل وفئۃ منہم یقلدون آباءہم فہم علی
آثارہم مقتدون او لو کان آباؤہم لا یعقلون شیئا ولا یہتدون وبعضہم یستنبطون الاحکام عن الاحادیث
والقرآن ولا یعلمون شیئا من العلوم حتی علم اللسان وہم اذا وقعوا فی معضلۃ عمیاء خبطوا فیہا خبط
عشواء والذین ہم یتحاشون عن الاتباع والتقلید ویقولون ان ہذا لیس سواء السبیل واذا رجعوا الی
شہداءہم ینقلبون قلوبہم بلا حجۃ ولا دلیل ولقد من اللہ سبحانہ علی ہذہ الامۃ بوجود العلماء فی کل عصر

| |
|---|
| الذین عضوا فی العلم بنواجذہم درموا عرض الاصابۃ بنواخذہم وصرفوا فی تحصیل العلوم اعمارہم وحیلا |
| تکسب الفضائل لیلہم ونہارہم فالفوا وافادوا وصنفوا واجادوا فطوبی لمن رآہم الیہم ونزل ربا عہم |
| رائی الحق حقا ورزق اتباعہم ویحقا للقوم الذین لایتردون الیہم ولا یرجعون اما تلبث علیہم قل |
| ہل یستوی الذین یعلمون والذین لایعلمون وکفی بنا مستندا علی غوایۃ کبرائہم انہم حرموا السفر الی زیارۃ |
| قبور الانبیاء والاولیاء متمسکین بحدیث لاتشدوا الرحال فالیت علیہم فی فرح نجیہم عن الضلال |

مع تفرق البال وتشتت الحال فظلت اعناقہم خاضعین وقالوا آمنا بما جاءنا من الحق المبین الخ

مولانا حافظ عبد الحلیم بن مولانا امین اللہ بن مولانا محمد اکبر بن مفتی ابی الرحیم لکھنوی

جامع علوم عقلیہ ونقلیہ ادرباربع فنون فرعیہ واصولیہ فقیہ محدث صاحب تحقیق وتدقیق اور
مصنف کتب کثیرہ تھے۔ ۲۱۔ شعبان ۱۲۳۹ھ کو پیدا ہوے پہلے قرآن حفظ کیا پھر کتب
صرف ونحو کو اپنے والد سے پڑھا جب وہ فوت ہوگئے تو شرح تلخیص مفتاح کو اپنے نانا مفتی
ظہور اللہ سے پڑھا اور شرح عقائد نسفیہ وغیرہ کو مفتی محمد اصغر سے حاصل کیا اور انکے فوت ہونے پر
باقی کتب درسیہ معقول ومنقول کو مفتی محمد یوسف اور کتب علوم ریاضی کو اپنے خالو مولانا محمد نعمت اللہ
سے پڑھا یہانتک کہ فائق اقران اور کامل مکمل ہوے ۱۲۶۰ھ ہجری مین اپنے وطن سے شہر
باندا کو تشریف لیگئے جہان آپ کو نواب ذو الفقار الدولہ نے اپنے مدرسہ کا مدرس مقرر کیا پھر
کچھ مدت بعد جونپور کو تشریف لیگئے اور وہان کے رئیس حاجی محمد امام بخش نے اپنے مدرسہ کا
آپکو مدرس کیا اور ایک خلقت کثیر نے آپ سے تلمذ کیا اور آپکے فضائل اور تصانیف مشہور
زمانہ ہوئین ۱۲۷۷ھ مین شہر حیدرآباد دکن کو گئے اور وہان وزیر مختار الملک نے آپکو اپنے
مدرسہ کا مدرس مقرر کیا جہان دو سال تک تدریس وتنشیر علوم مین مصروف رہے اور ۱۲۷۹ھ
مین مستعفی ہوکر حرمین شریفین کو تشریف لیگئے اور وہان کے علماء نے آپ کی بڑی عزت کی
اور مولانا محمد جمال مکی مفتی حنفیہ اور مولانا سید احمد دحلان مفتی شافعیہ اور شیخ علی حریری مدنی
اور مولانا عبد الغنی مجددی دہلوی نزیل مدینہ منورہ اور مولانا عبد الرشید مجددی وغیرہم نے
آپ کو حدیث کی اجازت دی اور اس سے پہلے آپ کو مولانا حسین احمد محدث ملیح آبادی
تلمیذ شاہ عبد العزیز دہلوی سے بھی اجازت حاصل تھی ۱۲۸۰ھ ہجری کو حیدرآباد مین ایک

اور وزیر موصوف نے عدالت دیوانی کی نظامت آپ کو تفویض کی چنانچہ مقدمات مرجوعہ کو آپ بڑی خوبی سے فیصل فرماتے رہے یہان تک کہ روز دوشنبہ ۲۹ - ماہ شعبان سنہ ۱۲۸۵ ہجری مین وفات پائی - اور حافظ نامدار تاریخ وفات ہی - آپ کی تصنیفات حسب ذیل ہی جو سب کی سب مفید اور مقبول ہی - رسالہ درباب اشارہ سبابہ - حاشیہ شرح عقائد جلالی المسماۃ رجل المعاقد نظم الدرر فی سلک شق القمر - امعان النظر لعبارۃ شق القمر - التحلیۃ شرح التسویۃ نور الایمان فی آثار حبیب الرحمن - الاملاء فی تحقیق الدعاء - القاء المصابیح فی التراویح - غایۃ الکلام فی بیان الحلال والحرام - خیر الکلام فی مسائل الصیام - قول الحسن فیما یتعلق بالنوافل والسنن - عمدۃ التحریر فی مسائل اللون واللباس والحریر - السقایۃ شرح الہدایۃ ناکمل - قمر الاقمار حاشیہ نور الانوار - رسالہ دربارہ رحلت حرمین - التعلیق الفاضل فی مسئلۃ الطہر المتخلل - حاشیہ شرح وقایہ ناکمل - رسالہ درباب جمیع فتاوی جو انسے پوچھے گئے - رسالہ دربارہ تراجم علماء ہند مگر ناکمل - تحقیقات المرضیۃ الحاشیۃ الزاہرۃ علی الرسالۃ القطبیۃ - قول الاسلم لحل شرح السلم - اقوال الاربعۃ - کشف المکتوم لحل حاشیۃ بحر العلوم - قول المحیط فیما یتعلق بالحبل المولف والبسیط - معین الغالطین فی رد المغالطین - القاحات المبحث المختارات - کشف الاشتباہ [illegible] بیان العجب فی شرح ضابطۃ التہذیب - کاشف الظلمۃ فی بیان اقسام الحکمۃ - العرفان فی المنطق - حاشیہ نفیسی شرح موجز - حاشیہ قدیمہ دوانیہ ناکمل - شرح تجرید قوشجی کی شرح حاشیہ بدیع المیزان ناکمل - حاشیہ مصباح نحو وغیر ذلک - آپ کے خلف الصدق فقیہ محدث عالم بے عدیل فاضل بے تمثیل - جامع معقول ومنقول - حاوی فروع واصول قدوۃ المحققین - زبدۃ المدققین مصنف کتب کثیرہ مولانا ابو الحسنات مولوی حافظ محمد عبد الحی لکھنوی زندہ موجود ہین جو بارہ تحصیل علوم سے تصنیف کتب اور تنشیر علوم مین یہانتک مصروف ہین کہ باوجودیکہ آپکی عمر ابھی پوری چالیس برس کی نہین مگر چشم بد دور آپ ستر کتب ورسالجات سے زیادہ تصنیف کر چکے ہین جنمین سے اکثر معرض طبع مین آکر شہرت پا چکی ہین اور انکے سوا بڑی بڑی علمی اور فضیلت کی کتابون پر آپ کے حواشی اور تعلیقات موجود ہین اور انمین ایسی تحقیقات وتدقیقات کو کام فرمایا ہی کہ گویا طالب علمون کے آگے ایک منجا ہوا آئینہ

رکھدیا ہے غرض کہ کثرت تصنیفات اور تنشیر علوم کے سبب ہندوستان کے حنفیون مین اس آخر زمانہ مین اس جمعیت ولیاقت کا اور کوئی عالم وفاضل دکھائی نہین دیتا جس سے انکو اگر چودھوین صدی کا مجدد امت محمدیہ قرار دیا جاوے تو کوئی مبالغہ نہین ہے خدا تعالےٰ انکا فیض مدت تک جاری رکھے۔

مفتی محمد یوسف بن مفتی محمد اصغر بن مفتی ابی الرحیم بن ملا محمد یعقوب بن مولانا عبدالعزیز بن ملا سعید بن ملا قطب الدین الشہید السہالوی۔ اپنے زمانہ کے جمال وکمال مین یوسف اور جامع فروع واصول اور حاوی معقول ومنقول متعبد متقی تھے۔ صاحب ریاضت ومجاہدت ومکاشفہ تھے ۱۲۲۳ھ مین پیدا ہوے اور اکثر کتب درسیہ کو اپنے والد سے پڑھا اور کسی قدر مولانا مفتی ظہور اللہ سے بھی استفادہ کیا۔ رسائل توضیحیہ کو اپنے بھائی مولانا نور اللہ سے پڑھا اور مولانا احمد انوار الحق متوفی ۲۶۔ شعبان ۱۲۳۶ھ کے ہاتھ پر بیعت کی جب آپکے والد فوت ہوے تو شہر لکھنؤ کی عدالت افتاء کا کام آپ کے سپرد ہوا جسکو آپ نے بڑی دیانت کے ساتھ زمانہ غدر ہند تک سرانجام دیا پھر جونپور مین مدرسہ حاجی امام بخش کے مدرس مقرر ہوے جہان ۱۲۸۶ھ تک افادۂ خلق اللہ مین مشغول رہے اور ماہ شعبان سنہ مذکور مین جونپور سے حرمین شریفین کو تشریف لیگئے اور جب حج کر کے مدینہ کو تشریف لے گئے تو راستہ مین اسہال کبدی مین مبتلا ہو کر مدینہ مین پہونچتے ہی شنبہ کے روز ۱۹ ماہ ذی الحجہ ۱۲۸۶ھ مین وفات پائی اور بقیع مین دفن کیے گئے۔ فاضل دانش پژوہ تاریخ وفات ہے آپ کی تصنیفات سے تعلیقات صحیح بخاری تعلیقات تفسیر بیضاوی حواشی شرح سلم ملا حسن۔ حواشی شرح سلم قاضی مبارک حواشی شرح شمس بازغہ۔ تکملہ حواشی شمس بازغہ ملا حسن۔ حواشی شرح وقایہ ناتمام وغیرہ مشہور ومعروف ہین۔

مولوی احمد الدین بن حافظ نور حیات بن حافظ محمد شفا بن حافظ نور محمد بگوی فاضل اجل۔ عالم اکمل فقیہ۔ محدث۔ جامع کمالات ظاہری وباطنی۔ صاحب ریاضت ومجاہدت تھے ۱۲۳۲ھ مین پیدا ہوے مطول اور شرح وقایہ تک تو اپنے بھائی مولوی غلام محی الدین سے پڑھا بعد ازان متفرق عالمون سے استفادہ کیا اور اخیر کو مولوی محمد اسحاق محدث

دہلوی سے چودہ سال دہلی میں رہکر دستار فضیلت باندھی اور حدیث وغیرہ علوم کی اجازت حاصل کی۔ ریاضت ومجاہدہ بدرجہ کمال تھا رات کو کئی دفعہ بیدار ہوتے اور ہر دم ذکر الٰہی میں مصروف رہتے چلتے پھرتے حالت صحت وبیماری میں طالبعلموں کو سبق پڑھاتے رہتے تھے۔ مقبول درگاہ الٰہی میں ایسے تھے کہ جو زبان دُرفشان سے فرماتے وہی ہوتا۔ مروت اسقدر رکھتے کہ طالبعلموں کو اگر اُنمیں سے کوئی بیمار پڑجاتا تو اپنے ہاتھ سے دوا پیا کرکے دیتے آپ بھی مثل اپنے بھائی مرحوم کے اکثر لاہور میں رہتے اور درس دیتے تھے اور یہ دستور کیا ہوا تھا کہ جب چھ ماہ آپ لاہور میں رہتے تو آپ کے بڑے بھائی بوگا میں تشریف لیجاتے اور جب وہ لاہور میں آتے تو آپ بوگا میں تشریف فرما ہوجاتے تھے غرض جسقدر انتشار علم معقول ومنقول پنجاب میں ان ہر دو بھائیوں سے ہوا ہے کسی دوسرے سے نہیں ہوا ہزارہا آدمی صرف بھائی سے لیکر اُنسے فارغ التحصیل اور فیضیاب ہوئے گویا پنجاب میں کوئی صاحب علم انکی شاگردی سے بے بہرہ نہوگا۔ کوئی بالذات کوئی بالواسطہ انکے تلامذہ میں منتسب ہوگا۔ آپ نے تصنیفات بہت کی مگر نظر ثانی تک کی نوبت نہ پہونچی کہ لوگ لیگئے ازانجملہ ایک کتاب احمدیہ حاشیہ شرح ملا ہے جو بہت مشہور ہے مگر اسمیں بھی نظر ثانی تک کا موقع نہیں ملا۔ ایک حاشیہ خیالی ہے۔ باقی تصانیف کا کچھ پتہ نہیں۔ وفات آپ کی ۱۲۔ شوال شب یکشنبہ سنہ ۱۲۸۶ ہجری میں ہوئی اور جامع مسجد بھیرہ کے متصل دفن کیے گئے۔ آپ کی عمر بھی تقریباً ستر سال ہوئی اور لطف یہ ہے کہ جیسے آپ ۱۳۔ سال اپنے بھائی مولوی غلام محی الدین سے چھوٹے تھے ویسے ہی تیرہ سال بعد اُنکے وفات پائی۔ ادرغفور تاریخ وفات ہے۔

شیخ نور الدین بن عبد اللہ بن مصطفے رفیقی۔ جامع علوم ظاہری وباطنی۔ علامۂ زمانہ فہامۂ یگانہ۔ صاحب ہیبت۔ عظیم الاخلاق علو الہمۃ تھے۔ سنہ ۱۲[illegible] ہجری میں پیدا ہوے اور اپنے چچا کے بیٹے شیخ ابی المصطفے طیب بن احمد بن مصطفے کی گود میں پرورش پائی اور اُنہیں سے جمیع معارف کو اخذ کیا اور روایت حدیث اور اوراد کی حاصل کی اور علوم متعارفہ فقہ صرف نحو منطق۔ کلام۔ اصول۔ حکمت وغیرہ کو مولوی محمد حسن بن نظام الدین سے اخذ کیا

اور شیوخ کثیرہ سے صحبت کر کے اُنسے فوائد کثیرہ حاصل کیے اور اکثر شہرون کی سیر کی تمام عمر نکاح نہین کیا۔ طبع موزون رکھتے تھے۔ اشعار لطیفہ اور ابیات منیفہ آپ سے یادگار ہین وفات آپ کی ۹۔ رجب ۱۲۵۸ھ مین ہوئی۔ خادم المحدثین تاریخ وفات ہی۔

مولوی نواب محمد قطب الدین محدث دہلوی ۱۲۱۹ ہجری مین پیدا ہوے۔ اپنے زمانہ کے عالم اجل۔ فاضل اکمل فقیہ۔ محدث۔ مفسر۔ جامع معقول و منقول۔ حاوی فروع و اصول۔ قامع شرک و بدعت و تعسف۔ عابد۔ متورع مردود فرقۂ غیر مقلدہ صاحب تصانیف کثیرہ تھے۔ علوم شرعیہ خصوصاً حدیث و اصول حدیث شاہ اسحاق دہلوی سے حاصل کیے اور اُنسے اور نیز علماے حرمین شریفین سے حدیث کی سندین لین اور کئی دفعہ حج کیا۔ راقم بھی دہلی مین ۱۲۶۳ھ مین آپ کی زیارت کی ہی۔ بیشک آپ صورت و سیرت مین آیات ربانی مین سے ایک آیت تھے۔ مگر افسوس آپ سے استفادہ کرنے کا اتفاق نہین ہوا۔ آپ اکثر تیسرے۔ چوتھے سال حج کو تشریف لیجایا کرتے تھے جسکا یہ نتیجہ ہوا کہ آپ کی وفات بھی ۱۲۸۹ھ مین مکہ معظمہ مین ہوئی اور مروج احکام شریعت آپ کی تاریخ وفات ہی۔ آپ کی تصنیفات حسب ذیل ہی۔ مظاہر حق اردو۔ ترجمہ و شرح مشکوٰۃ۔ جامع التفاسیر دو مجلد۔ ظفر جلیل ترجمۂ شرح حصن حصین۔ مظہر جمیل۔ مجمع الخیر۔ جامع الحسنات۔ خلاصہ جامع صغیر۔ ہادی الناظرین۔ تحفہ سلطان۔ معدن الجواہر۔ وظیفہ مسنونہ۔ تحفۃ الزوجین۔ احکام عیدین۔ فلاح دارین۔ تنویر الحق۔ توقیر الحق۔ تحفۃ العرب والعجم۔ احکام العیدین۔ رسالہ مناسک خلاصۃ النصائح۔ گلزار جنت۔ تنبیہ النساء۔ حقیقۃ الایمان۔ مراد المعاد۔ تذکرۃ الصیام۔ تذکرۃ الریا وغیرہ ذالک۔

قاضی مفتی محمد سعد اللہ مراد آبادی۔ عالم اجل شیخ فاضل۔ ادیب اریب منطقی معقولی۔ منقول و معقول کے پتلے تھے۔ مراد آباد مین ۱۲۱۹ ہجری مین پیدا ہوے۔ جنکی تاریخ ولادت ظہور حق ہی۔ صرف و نحو کو مولوی عبد الرحمن تلمیذ بحر العلوم ملا عبد العلی لکھنوی سے پڑھا اور ۱۲۳۳ ہجری مین مجالس وعظ شاہ عبد العزیز وغیرہ اکابرین مین حاضر ہوے اور کتب درسیہ کو مولوی محمد حیات لاہوری پنجابی و اخوند شیر محمد خان فاضل و مفتی محمد صدر الدین خان

صدر الصدور دہلوی سے پڑھا پھر ۱۲۴۸ھ مین لکھنؤ کو تشریف لیگئے جہان مولوی محمد اشرف و مولوی محمد ظہور اللہ و مولوی محمد اسمعیل مراد آبادی اور مولوی حسن علی محدث سے تحصیل کی اور بائیس سال وہان ٹھہرے رہے ۱۲۷۰ھ مین حرمین شریفین کو تشریف لیگئے وہان سے مراجعت فرماکر رامپور مین اقامت اختیار کی یہانتک کہ ۱۲۹۲ھ مین وفات پائی شیخ سعید جہان تاریخ وفات ہے۔ آپ کی تصنیفات سے القول المانوس فی صفات القاموس میزان الافکار شرح معیار الاشعار۔ نوادر الوصول فی شرح الفصول۔ حاشیہ شرح سلم حمد اللہ۔ حاشیہ شرح چغمینی زاد اللبیب الی دار الحبیب محصل العروض مع شرح وغیر ذلک یادگار ہین۔ آپکے خلف الرشید مولوی حافظ لطف اللہ بھی عالم صالح فاضل بارع رامپور مین سے ہین۔

شیخ مصطفیٰ رفیقی

شیخ مصطفیٰ ابن طیب بن احمد بن مصطفیٰ رفیقی۔ ابو احمد کنیت تھی۔ ۱۲۲۲ ہجری مین پیدا ہوئے۔ عالم عامل۔ فاضل کامل۔ فقیہ محدث۔ حسن المحاضرہ۔ بلیغ العبارت حاضر البدیہہ شاعر موزون۔ مورخ جید تھے۔ صحاح ستہ اور کتب تصوف مثل عوارف و تعریف اور احیاء العلوم کو اپنے باپ سے پڑھا اور نسخ کیا اور دیگر علوم عقلیہ و نقلیہ کو اپنے زمانہ کے فضلاء اور حفاظ سے حاصل کیا۔ ہمیشہ طاعات و عبادات مین مشغول رہتے تھے۔ آپ سے شیخ بہاء الدین و شیخ احمد و شیخ احسن اور شیخ عبد الشکور رفیقی وغیرہ نے اخذ کیا اور جمعہ کے روز ۱۴۔ ربیع الاول ۱۲۹۱ھ مین وفات پائی تاریخ وفات آپ کی ادخلہ اللہ الجنۃ بلا حساب سے نکلتی ہے۔

مولوی محمد عمر رامپوری

محمد عمر رامپوری۔ عالم فاضل۔ جامع معقول و منقول ذکی فہیم۔ مناظر۔ اصول۔ جدلی عربی و فارسی مین شعر فصیح و بلیغ کہتے تھے۔ صولت تخلص تھا۔ وعظ مین ایسی عبارت مقفی و مسجع بولتے تھے کہ باعث استعجاب اہل علم ہوتا تھا اور مناظرہ مین وہ خدا داد ملکہ تھا کہ غیر مقلدین کو پہلے ہی مرحلہ مین ساکت کر دیتے تھے جنکے ہنگام تکلم پر یہ شعر صادق آتا تھا ؎ اک بات مین تمام ہے بیان کا مدعی + کسکی بلا ہو بارکش امتنان تیغ + عینی شرح ہدایہ پر حواشی آپ سے یادگار ہین اور نیز ایک رسالہ طنطنہ صولت سماع کے باب مین اور ایک رسالہ عشرہ مبشرہ نام اُن دس سوالون کے جواب مین تصنیف کیا جو مولوی محمد حسین لاہوری امام غیر مقلدین نے مشتہر کیے تھے اور علماے اہل اسلام عرب و عجم و خراسان و عراق و ہندوستان وغیرہ سے

اُنکے جواب چاہیے تھے پس فاضل ممدوح نے ایک ایک سوال کے متعدد جواب اس خوبی و صراحت سے دیے کہ صاحبان ذی علم و انصاف نفس بر اظہر من الشمس ہین۔ افسوس عین عالم شباب یعنے چھتیس ۳۶ سال کی عمر مین بمرض استسقاء بمقام دہلی مین ۱۴۔ رمضان المبارک ۱۲۹۵ھ مین وفات پائی۔ مناظرہ مدلل تاریخ وفات ہے۔

مولوی شاہ عبد الغنی بن شاہ ابو سعید۔ مفسر۔ محدث۔ فقیہ۔ جامع اصناف علوم حافظ قاری صاحب باطن۔ درویش سیرت تھے۔ اصل وطن آپکا سرہند تھا مگر آپ دہلی مین ماہ شعبان ۱۲۳۵ھ مین پیدا ہوے آپکے والد ماجد حضرت مجدد الف ثانی کی اولاد میں سے حضرت غلام علی شاہ کے جانشین سجادہ خانقاہ مظہریہ واقع دہلی تھے۔ آپ نے اکثر علوم کو اپنے والد وغیرہ سے پڑھا چنانچہ امام محمد کی موطا انھین سے پڑھی اور انھین سے طریقہ صوفیہ اخذ کیا اور مشکوۃ شریف کو شیخ مخصوص اللہ بن مولانا رفیع الدین سے پڑھا جنھون نے شاہ عبد العزیز کے درس مین پڑھا تھا اور نیز محمد اسحاق دہلوی سے پڑھا اور شیخ محمد عابد سندھی انصاری نزیل مدینہ منورہ سے صحیح بخاری کو پڑھا اور کتب صحاح ستہ کی سند لی اور شیخ ابو زاہد اسمعیل بن ادریس رومی ثم المدنی سے کل اجازت حاصل کی عرصہ بیس سال کا ہوا کہ آپ ہندوستان سے ہجرت کر کے حرمین شریفین کو تشریف لیگئے اگرچہ اس سے بعد المشرقین کا فاصلہ ہوگیا تھا مگر آپ کے فیوض کی شعاعون سے وہ منور رہا اور ملک عرب جو مرکز اسلام اور ماخذ علم دین ہے وہان بھی ہزارون شخص آپ کے علم ظاہری و باطنی سے فیضیاب ہوے اور مدینہ منورہ مین سیکڑون مولوی حدیث کی سند آپ سے لینے آتے تھے اور حرمین شریفین زادہما اللہ شرفا کے بڑے بڑے رکن اسلام آپ کو بزرگ مانتے تھے اور صدہا لوگ عرب و عجم کے آپ کی بیعت سے خاندان نقشبندیہ مین مشرف ہوکر سعادت دارین کو پہونچتے رہے۔ شیخ الحرم آپ کی یہان تک تعظیم و تکریم کرتے تھے کہ جب مسجد نبوی مین نماز کے وقت آپ کو دیکھ پاتے تھے تو آپ کو ہی امام بناتے مگر آپ کو بسبب کسر نفسی کے امامت پسند نہ تھی اسلیے یہ عادت کرلی تھی کہ عین تکبیر کے وقت مسجد مین تشریف لاتے آپکی تصنیفات تعلیقات سے ابن ماجہ المسمی بہ انجاح الحاجہ فی شرح سنن ابن ماجہ یادگار ہے

وفات آپکی محرم ۱۲۹۶ھ ہجری مین مدینہ منورہ مین ہوئی۔ قطعہ تاریخ وفات حسب ذیل ہی۔

| | |
|---|---|
| شاہ عبد الغنی وحید زمان | نازش علم وعارف باللہ |
| سال نقلش شنیدم از ہاتف | بہترین محب دین اسے ماہ ۱۲۹۶ |

**مولوی حافظ ولی اللہ لاہوری** ۔ عالم۔ فاضل تبحر مباحث۔ مناظر۔ واعظ جامع علوم عقلیہ ونقلیہ تھے۔ تردید عقائد نصاری مین آپکو وہ ملکہ اور ید طولی حاصل تھا کہ بڑے بڑے پادری آپ کے مقابلہ سے کنارہ کشی کر جاتے تھے۔ حافظہ کا وہ حال تھا کہ بروقت درداد کسی مسئلہ یا علمی بات کے شاگرد سے کتاب کی عبارت پڑھواکر صفحہ وسطر پوچھ لیتے پھر کیا مجال تھی کہ وہ آپ کو بھول جاے فوراً بتادیتے کہ فلان مسئلہ یا مضمون فلان کتاب کے فلان صفحہ وسطر مین ہی۔ علوم آپنے مولوی غلام رسول قلعہ والہ ومولوی نور احمد ساکن کھائی کوٹلی اور نیز مولوی احمد الدین بگوئی سے پڑھے چونکہ آپکو فقہی مسائل کے استنباط مین بڑی دسترس تھی اسلیے اکثر لوگ فتاوی کے لیے آپکے پاس آتے تھے اور ہر جمعہ کو جامع مسجد لاہور مین اہل اسلام کو اپنے پرُاثر وعظ سے مستفید کرتے تھے۔ آپ کی تصنیفات سے مباحثہ دینی۔ صیانۃ الانسان عن وسوسۃ الشیطان۔ النجاۃ ضروری وغیرہ یادگار ہین جن پر راقم الحروف کے حواشی نیز چھپے ہوئے ہین۔ وفات آپ کی بمرض اسہال یوم جمعہ وقت ظہر ۲۴۔ جمادی الاولی ۱۲۹۶ھ ہجری مین ہوئی۔ اور قطعہ تاریخ وفات حسب ذیل ہی۔ قطعہ

| | |
|---|---|
| آن حافظ شیرین زبان وان واعظ خوشتر بیان | شد روز آدینہ روان زین دار پر رنج وعنا |
| بود از جمادی اولین تاریخ بست وچار مین | پنہان شدہ زیر زمین آن آفتاب فہم وذکا |
| یاسین بے سالش رقم بگرفت دل گفتش سبق | بنویس جان دادہ بحق حافظ ولی اللہ دلا ۱۲۹۶ |

**مولوی محمد قاسم** بن شیخ اسد علی بن غلام شاہ بن محمد بخش بن علاء الدین بن محمد فتح بن محمد مفتی بن عبد السمیع بن مولوی ہاشم نانوتوی ۱۲۴۸ھ مین پیدا ہوے نام تاریخی آپکا خورشید حسین ہی۔ علامہ عصر۔ فہامہ دہر۔ فاضل متبحر۔ مناظر۔ مباحث۔ حسن التقریر۔ ذہین معقولات کے گویا پتلے تھے۔ آپ لڑکپن ہی سے ذہین۔ طباع۔ بلند ہمت۔ تیز۔ وسیع حوصلہ۔ جفاکش۔ جری

تھے مکتب مین اپنے ساتھیون سے ہمیشہ اول رہتے تھے۔ قرآن شریف بہت جلد ختم کرلیا خط اُسوقت بھی سب لڑکون سے اچھا تھا۔ نظم کا شوق اور حوصلہ تھا اپنے کھیل اور بعض قصے نظم فرماتے اور لکھ لیتے تھے چھوٹے چھوٹے رسالے اکثر نقل کیے۔ عربی آپکو شیخ نہال احمد نے شروع کرائی پھر آپ سہارنپور مین اپنے نانا کے پاس چلے گئے اور وہان مولوی محمد نواز سے کچھ فارسی اور عربی کی کتابین پڑھین ۱۲۶۰ھ مین مولوی مملوک العلی کے پاس دہلی مین جاکر تحصیل علوم مین مشغول ہوے اور حدیث کو شاہ عبد الغنی محدث سے پڑھا جب تحصیل سے فارغ ہوے تو چندے مدرسہ عربی سرکاری واقع دہلی مین مدرس رہے پھر مطبع احمدی مین تصحیح کتب پر مقرر ہوگئے اور تحشیہ وتصحیح بخاری شریف کا کام انجام دیا۔ آپکا قول ہے کہ بایام طالب علمی مین خواب مین گیا دیکھتا ہون کہ مین خانہ کعبہ کی چھت پر کھڑا ہون اور مجھ مین سے ہزارون نہرین نکلکر جاری ہو رہی ہین جناب والد سے ذکر کیا اُنھون نے فرمایا کہ تمسے علم دین کا فیض بکثرت جاری ہوگا ۱۲۷۷ھ مین حج کیا اور دیوبند کے عربی مدرسہ کے سرپرست مقرر ہوے ۱۲۸۵ھ مین پھر حج کو چلے گئے اور مراجعت کے بعد دہلی مین واپس آکر تدریس وتفسیر علوم مین مشغول ہوے سب کتابین بے تکلف پڑھاتے اور اس طرح کے مضامین بیان فرماتے کہ کسی نے سُنے نہ سمجھے اور عجائب وغرائب تحقیقات ہر فن مین کرتے جس سے تطبیق اختلافات اور تحقیق ہر مسئلہ کی بیخ وبن تک ہوجاتی تھی۔ پادری تاراچند نے آپ نے مباحثہ مین ساکت کیا ۱۲۹۳ھ مین چاندپور ضلع شاہجہانپور مین جو تحقیق مذہبی کا ایک میلہ قائم ہوا تھا اور ہر مذہب کے عالم وہان جمع ہوے تھے اسمین آپ نے ابطال تثلیث وشرک اور اثبات توحید کو ایسا بیان کیا کہ حاضرین جلسہ مخالف وموافق مان گئے ۱۲۹۴ھ مین پھر اس میلہ مین پنڈت دیانند سرستی کے ساتھ گفتگو کی اور بحث وجود اور توحید کا ایسا بیان کیا کہ حاضرین کو سوائے سکوت اور استماع کے اور کچھ کام نہ تھا پھر عیسائیون سے تحریف مین گفتگو ہوئی اور عیسائی ایسے بے سر و پا بھاگے کہ ٹھکانا نہ معلوم ہوا حتے کہ اپنی بعض کتابین بھی بھول گئے۔ اِن مباحثون کا حال آپ نے ایک رسالہ مین مرتب کیا اور اُسکا نام حجۃ الاسلام رکھا اسی سال آپ پھر حج کو تشریف لے گئے جب واپس آئے تو تپ مین مبتلا ہوکر کسی قدر عرصہ تک

بیمار رہے اسی اثنا مین دیانند سرستی نے پھر مسلمانون کے مذہب استقبال قبلہ پر اعتراض کرنا شروع کیا جسکے جواب مین آپ نے ایک رسالہ قبلہ نما نام تصنیف کیا یوم پنجشنبہ ظہر کے وقت ۴- جمادی الاولے ۱۲۹۷ ہجری مین ذات الجنب اور تپ کے عارضہ سے وفات پائی اور قصبہ نانوتہ مین دفن کیے گئے - مباحث روشن نفس آپ کی تاریخ وفات ہے آپ سے مولوی محمود حسن دیوبندی اور مولوی فخر الحسن گنگوہی اور مولوی احمد حسن امروہوی وغیرہ نے پڑھا -

مولوی احمد علی محدث سہارنپوری - عالم فاضل - فقیہ - محدث - جامع منقول و معقول حاوی فروع و اصول تھے - حفظ قرآن کے بعد علوم عربیہ وغیرہ مین مشغول ہوے اور اپنے ملک کے علما و فضلا سے علوم ابتدا اولہ حاصل کرکے دہلی مین مولانا محمد اسحاق محدث سے حدیث کو پڑھا اور اُسکی سند اُنسے لی - پھر حج کیا اور حرمین شریفین کے علما و مشائخ سے استفادہ کیا اور اجازت حاصل کی - پھر دہلی مین آکر مطبع احمدی نام جاری کیا جو غدر تک بڑے زور و شور سے جاری رہا اور اسمین بڑی بڑی علمی کتابین آپکے اہتمام اور کوشش سے چھپتی رہین خصوصاً صحیح بخاری وغیرہ پر آپ نے عمدہ حواشی چڑھائے اور اُنمین حنفی مذہب کی خوب تائید کی - علاوہ تحشیہ و تعلیقات کے ایک رسالہ الدلیل القوی علی ترک القراءۃ للمقتدی خوب تحقیق و تدقیق سے فارسی مین تصنیف فرمایا جسکا ترجمہ اُردو مین اب چھپا ہوا موجود ہے مطبع شکست ہونے کے بعد آپ اپنے وطن مالوفہ سہارنپور مین آگئے جہان مرض فالج سے ۶- جمادی الاولی ۱۲۹۷ھ مین وفات پائی - خزانۂ خوبی آپ کی تاریخ وفات ہے - آپ سے بذریعہ تدریس اور انطباع کتب علمیہ کے بڑی تنشیر علمی ہوئی -

شیخ عماد الدین بن عبد الرسول بن ابراہیم بن اسلم بن یحیی رفیقی - لبیب فاضل ادیب کامل - عالم نحریر - محدث - فقیہ اورع - اعبد تھے - سنہ ۱۲۴۹ھ مین پیدا ہوے - علوم مروجہ و متعارفہ کو اپنے زمانہ کے اساتذہ سے حاصل کیا اور صحیح بخاری کو درساً و روایۃً مولانا شیخ احمد واعظ سے پڑھا اور معارف و سلوک کو مولانا شیخ احمد اربلی سے اخذ کیا اور انھین کے ہاتھ پر بیعت کی اور حج کیا جسکے ضمن مین اکثر شہرون کی سیر کی - آپ سے

اطال اللہ عمرہ وادوصلہ الے درجات العلیا کے نام پر مطبع سراج المطابع نام مع اخبار سراج الاخبار کے جاری کیا ہی۔ علاوہ حواشی و تعلیقات کتب مرقومہ بالا اور اس کتاب حدائق الحنفیہ کے ایک کتاب زبدۃ الاقاویل فی ترجیح القرآن علی الاناجیل اور رسالہ آفتاب محمدی بھی اس خاکسار کی تصنیفات مین سے ہین۔ اب خداوند کریم کے فضل و کرم سے امید ہی کہ وہ اپنے رسول مقبول کے طفیل اور اُن بزرگان دین اور علمائے کرام حنفیہ کی برکت سے جنکا تذکرہ اس کتاب مین درج ہوا ہی میرا خاتمہ بخیر کرے۔ آمین

## خاتمۃ الطبع از کارپردازان مطبع

شائقین تاریخ علماء دین کو مژدہ کہ رسالہ لاجواب سراپا انتخاب مجموعۂ لاثانی آئینہ چہرۂ حالات باستانی مطلع انوار بہیہ مسمی حدائق الحنفیہ مصنفہ خضر شوارع دین متین رہنمائے مسالک صدق و یقین مرجع اعاظم علماء الفحول شیخ فقہاء الفروع والاصول مقبول درگاہ رب صمد جناب مولوی حافظ فقیر محمد خلف رشید جناب حافظ محمد سفارش تلمیذ صدر الافاضل مولانا محمد صدر الدین خان صدر الصدور شاگرد حضرت مولانا شاہ عبد العزیز محدث قدس اللہ تعالی اسرارہم جسمین بعد جناب رسالتمآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے تیرھوین صدی تک جسقدر فقہا اور علما گذرے ہین سب کے حالات مشعر مولد و مسکن اور مختصر سوانح عمری اور کیفیت تلمذ اور وقائع ہدایت و ارشاد اور اسامی آبا و اجداد اور سنہ تولد و تاریخ وفات وغیرہ حالات ہر ایک بزرگوار کے تام بنام بکمال خوبی و خوش اسلوبی سے درج ہین (جسکی تلاش و تالیف کی نسبت اس کتاب کو سرسری طور پر ملاحظہ فرمانے کے بعد بھی ہر اہل علم بادی الراے مین اندازہ کرسکتا ہی کہ مصنف علامہ نے کیا کچھ دماغ سوزی اور کتب بینی سالہا سال کی ہوگی) بحسب ایماے مرجع ارباب علم و فن والا پایگاہ بابو پراگ نراین (زیدت حشمتہم) منشی نول کشور پریس لکھنؤ مین تیسری مرتبہ واقع ماہ اکتوبر سنہ ۱۹۰۶ عیسوی مطابق ماہ شعبان ۱۳۲۴ ہجری صفاے طبع صفا آگین سے مصفا ہوکر مطلع انوار صفا ہوا۔

| نام کتاب | قیمت | نام کتاب | قیمت |
|---|---|---|---|
| رموز القرآن - اوقاف قرآن کا بیان | ۶ پائی | میلاد شریف - موسوم بہ مدح پیغمبر از مرزا علی خان متخلص بہ بہار - | ۱ر |
| آثار محشر منظوم ذکر علامات قیامت - | ۲ر | مجموعۂ وفات نامہ - شامل پانچ رسالہ (۱) وفات نامہ (۲) قصیدۂ نعتیہ (۳) قصۂ حضرت بلال (۴) قصۂ حضرت دائی حلیمہ (۵) حلیہ شریف معروف بہ نبوت نامہ - | ۹ پائی |
| صبح کا ستارہ - حالات قیامت و بہشت و دوزخ از مولوی عباس علی | ۱ر۹پا | مولد شریف شہیدی - واضح قلم مصنفہ مولوی غلام امام شہید آلہ آبادی کاغذ سفید و حنائی - | ۴ر |
| قیامت نامہ و بہشت نامہ - از مولوی فیاض الحق - | ۱ر۳پا | ایضاً متوسط قلم حسب مراتب بالا کاغذ سفید و حنائی | ۲ر۳پا |
| قیامت نامہ مسمی بہ آئینۂ نشور از مولوی شمس الدین احمد - | ۴ر | تاریخ احمدی - انتخاب حدیث صحیح بخاری صحیح مسلم و حاکم مستدرک شرح السنۃ بیہقی بحر العلوم امام عبد اللہ عمر شرح دقائق الاخبار مولد ابن جوزی محدث انیس الجلیل جمل اشعۃ اللمعات مظاہر حق مصباح النبوۃ مدارج النبوۃ معارج النبوۃ روضۃ الاحباب ریاض الازہار وغیرہ سے محمد سراج الیقین نے بعمدگی تمام کیا ہے - کاغذ سفید - | ۶ر |
| تحفۂ درود - ملقب بہ خیر الکلام از مولوی منظور احمد - | ۱ر۶پا | مولد شریف عزیزیہ - از حافظ عبد الرحیم | ۶ر |
| رسالہ کسب الانبیا - از مولوی ظہور الحق | ۳ پائی | | |
| مجموعۂ توشۂ عقبیٰ - در وظائف اسماء الٰہی و اسماے رسالت پناہی - | ۹ پائی | | |
| مجموعۂ نود و نہ نام باری تعالیٰ - شامل چھ رسالہ (۱) نامے معنی (۲) قصیدۂ بردہ (۳) قصیدۂ بانت سعاد (۴) قصیدۂ غوثیہ (۵) دعاے سریانی (۶) قصیدۂ حضرت یونس ع - | ۲ر۹پا | | |
| انوار محمدی - مع نقشۂ شجرۂ فرق قدریہ و جبریہ وغیرہ از مولوی محمد امیر اکبر آبادی | ۵ر | | |
| شرح چہل حدیث - از مولوی امیر علی | ۱ر۳پا | | |
| فالنامۂ یوسفی - مولفہ منشی محمد یوسف - | ۶ پائی | | |

| نام کتاب | قیمت |
|---|---|
| مولد شریف جدید از مولوی احمد خان صوفی۔ | ۲ر ۹ پا |
| زیور ایمان مولد شریف۔ عورات و مستورات کی زبان مین از مولوی محمد انور علی۔ | ۴ر |
| مجموعۂ اوراد مستندہ۔ عربی و اردو شامل سولہ رسالہ مرتبۂ مولوی محمد عبد العزیز خان صاحب۔ | ۱۰ر ۹ پا |
| مخمس ہفت بند کاشی۔ از راجہ الفت رائے صاحب۔ | ار |
| دیوان نعتیہ از مولوی احمد علی صاحب۔ | ۲ر ۶ |
| الضرب المنکر مؤلفہ مولوی حاجی سید نسیم الدین احمد صاحب اسمین بحوالۂ کتب معتبر شیعون کے اقوال اور خاص رسالہ مولوی علی اظہر اثنا عشری کی تردید ہے۔ | ۸ر |
| رسالہ تحفۃ الحرمین فی بیان طعام الدارین مصنفۂ حاجی حرمین شریفین مولانا محمد عبد الرحمن لکھنوی مہاجر مکہ معظمہ مطبوعۂ نظامی۔ کاغذ سفید۔ | ۶ر |
| مظہر المیلاد مولد شریف۔ منظوم | |

| نام کتاب | قیمت |
|---|---|
| از شیخ وزیر علی تخلص عاقل۔ | ۲ر |
| شمس الضحیٰ فی میلاد المصطفےٰ۔ مولد شریف از مولوی مجیب اللہ۔ | ۲ر |
| نسب نامۂ رسول مقبول حالات بعثت سے وفات مبارک تک کاغذ سفید و حنائی۔ | ۹ پائی |
| نور نامہ و شمائل نامہ۔ نور محمدی اور شمائل کا ذکر از مولوی عبد العزیز | ۶ پائی |
| خدا کی رحمت۔ حال پیدائش رسول اعظم از مولوی سلامت اللہ | ار |
| نصیحۃ یوم الجمعہ۔ از منشی سید عطا حسین | ار ۳ ۹ پا |
| عادت الانسان فی آخرۃ الایمان مصنفۂ حاجی محمد داراب اللہ صاحب | ار ۶ ۹ پا |
| بہارستان منقبت معروف بہ دیوان حکیم شاہ ظہیر احمد صاحب۔ | ۲ر ۶ |
| مخمس ظہیری تخمیس بر ہفت بند ملا کاشی علیہ الرحمۃ معروف باسم تاریخی مناقب ظہیری از حکیم صاحب موصوف الذکر | ۹ پائی |
| محامد خاتم النبیین۔ از منشی امیر احمد | ۵ر |
| سرور القلوب فی ذکر المحبوب مصنفہ مولوی محمد نقی علی خان | ۸ر |